## ۳۰ درود دیدار

یہ درود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار کے لیے بہت مؤثر ہے کیوں کہ جذب القلوب میں لکھا ہے کہ جو شخص پاکیزگی اور طہارت کے ساتھ اس درود شریف کو ہمیشہ ۲۱۲

مرتبہ پڑھا کرے گا اللہ تعالیٰ اسے خواب میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف فرمائے گا۔ اگر کوئی یہ نہ کر سکے تو ہر جمعہ کے روز بعد نماز مدینہ طیبہ کی طرف منہ کر کے اس دُرودِ پاک کو ہزار بار پڑھنے کا معمول بنائے تو اسے خواب میں حضور سرورِ کائنات کی زیارت ہو گی۔ اس درودِ پاک کی سب سے اہم خاصیت یہ ہے کہ اسے کثرت سے پڑھنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا حصول ہے۔ اور جس کے دل میں حضور کی محبت پیدا ہو جائے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس پر مہربان ہو جاتے ہیں اور اس سے بڑھ کر اور سعادت کیا ہو گی اور اگر کوئی شخص ۳ سال تک اس درودِ پاک کی روزانہ ۲۱۰۰ مرتبہ دعوت پڑھے تو اسے مقامِ حضوری حاصل ہو جائے گا مزرع الحسنات میں درج ہے کہ اگر کوئی شخص اس درود شریف کو پڑھے تو ستر فرشتے ایک ہزار روز تک اس کے نامہ اعمال میں نیکیاں لکھتے رہتے ہیں۔

| |
|---|
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى |
| الٰہی حضور اقدس محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی آل |
| اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَ |
| اولاد پر رحمت نازل فرما جس طرح تجھے محبوب |
| تَرْضَاهُ لَهٗ |
| اور پسند ہے |